انسان کسی بھی وقت بیدار ہو اور نیچے گر جائے، جس سے جانی نقصان ہو سکتا ہے۔ ارشاد ربانی ہے: تم اپنے ہاتھوں کو ہلاکت کی طرف نہ بڑھاؤ۔ (البقرہ:۱۹۵) ایک روایت میں ہے کہ جو شخص اپنے ایسے گھر کی چھت پر سوئے جس کی دیوار نہ ہو، اس سے اللہ تعالیٰ کی ذمہ داری ختم ہو جاتی ہے۔ (مشکوۃ المصابیح، رقم الحدیث:۴۷۲۰)

۳-طویل وقت تک پند ونصائح کہنے کی ممانعت: طویل وقت تک پند ونصائح میں مصروف رہنے سے انسانی طبیعت اکتا جاتی ہے اور گفتگو کے مثبت نتائج سامنے نہیں آتے، اس لیے یہ طریقہ کار ناپسندیدہ ومنع ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم وقفہ وقفہ سے مختصر مگر جامع وعظ فرمایا کرتے تھے۔

۴-باقاعدگی سے کیے جانے والا عمل بہتر ہونا: زیادہ دیر کیا جانے والا عمل جو کچھ مدت کے بعد ختم ہو جائے، بہتر نہیں ہے، کیونکہ پہلے تو ذوق کے ہاتھوں مجبور ہو کر کوئی کام شروع کر دیا لیکن بعد میں اس سے مکمل طور پر ہاتھ کھینچ لیا۔ تاہم اس کے مقابلہ میں وہ کام بہترین ہے، جو تھوڑا تھوڑا کیا جائے اور ہمیشہ کیا جائے، کیونکہ اس صورت میں ذوق بھی باقی رہے گا اور عمل بھی۔

۵-چند اہم آداب زندگی: پانچویں حدیث باب میں چند اہم آداب زندگی بیان کیے گئے ہیں: (۱) گھریلو برتنوں کو رات کے وقت ڈھانپ کر سونا چاہیے، تا کہ کوئی موذی جانوران میں تھوک نہ دے یا اشیاء خوردنی میں زہر نہ ملا ڈالے۔ (۲) رات کے وقت سونے سے قبل گھر کا دروازہ بند کر لینا چاہیے، تا کہ کوئی دشمن یا چور گھر میں داخل ہو کر جانی و مالی نقصان نہ کر سکے۔ (۳) رات کے وقت سونے سے قبل گھر کا چراغ (موجودہ بلب اور ٹیوب وغیرہ بھی) بجھا دینا چاہیے، تا کہ کسی بھی مالی و جانی نقصان کا اندیشہ نہ ہو۔ ایک حدیث میں موجود ہے کہ ایک چوہے نے چراغ کی جلتی ہوئی بتی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مصلیٰ پر رکھ دی، جس وجہ سے ایک درہم کی مقدار مصلیٰ جل گیا، اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب تم میں سے کوئی سونے کا قصد کرے تو اسے چاہیے کہ وہ اپنا جلتا ہوا چراغ بجھا دے، کیونکہ شیطان اس کے سر کو جلا سکتا ہے۔''

۶-آداب سفر: آخری حدیث باب میں چند آداب سفر بیان کیے گئے ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) سبزہ کی کثرت کے دنوں میں اونٹوں پر سفر کیا جائے تو دوران سفر اونٹوں کو گھاس وغیرہ کھانے کا موقع دینا چاہیے، تا کہ وہ بخوشی سفر کو مکمل کر سکیں۔ اگر خشک سالی کے دنوں میں سفر کیا جائے تو تیز رفتاری سے سفر کیا جائے تا کہ پانی اور چارہ سے نڈھال ہونے سے قبل اونٹ اپنی منزل تک پہنچ جائیں۔

(۲) رات کے وقت دوران سفر اگر کہیں پڑاؤ ڈالنے کی ضرورت پیش آئے تو راستہ میں نہیں بلکہ کچھ فاصلے پر پڑاؤ ڈالا جائے، کیونکہ موذی جانور اور حشرات الارض رات کے وقت راستہ میں آ کر آرام کرتے ہیں۔

